## مَا أُبِيحَ مِنْ ذٰلِكَ

بعضا ریشمی کپڑا پہننا مباح ہی

(۱) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ إِنَّمَا نَهَى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنِ الثَّوْبِ الْمُصْمَتِ مِنَ الْحَرِيْرِ فَأَمَّا الْعَلَمُ وَسَدَى الثَّوْبِ فَلَا بَأْسَ بِهِ أَخْرَجَهُ أَبُوْ دَاوُدَ ترجمہ ابن عباس سے روایت ہے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تو نرے ریشمی کپڑے سے منع فرمایا ہے لیکن اگر اسمین ریشمی دھاریان ہون یا ریشمی تانا ہو تو اسکا کچھ ڈر نہین وہ جائز ہے ابو داؤد اس کے راوی ہین ف یعنی اگر تانا ریشمی ہو اور بانا سوت کا ہو تو اُسکا پہننا جائز ہے اور اسکا عکس جائز نہین مگر لڑائی مین

(۲) وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ رَخَّصَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لِلزُّبَيْرِ وَعَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ فِي لُبْسِ الْحَرِيْرِ لِحِكَّةٍ كَانَتْ بِهِمَا أَخْرَجَهُ الْخَمْسَةُ وَفِي رِوَايَةٍ شَكَوَا إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْقُمَّلَ فَرَخَّصَ لَهُمَا فِي الْحَرِيْرِ فِي غَزَاةٍ لَهُمَا ترجمہ انس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زبیر اور عبدالرحمن بن عوف کو ریشمی کپڑے کی اجازت دی کھجلی کے سبب جو انکو تھی پانچون اس کے راوی ہین اور ایک روایت مین ہے کہ اُن دونون نے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس جوؤن کا گلہ کیا تو آپ نے اُن دونون کو ریشم پہننے کی رخصت دی ایک جہاد مین ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جسکو کھجلی ہو اُسکو ریشمی کپڑے کا پہننا جائز ہے لیکن بہتر ہے ساتھ جہاد کے۔

(۳) وَعَنْ سُوَيْدِ بْنِ غَفَلَةَ قَالَ خَطَبَ عُمَرُ بِالْجَابِيَةِ فَقَالَ نَهَى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنْ لُبْسِ الْحَرِيْرِ إِلَّا مَوْضِعَ أُصْبُعٍ أَوْ أُصْبُعَيْنِ أَوْ ثَلَاثٍ أَوْ أَرْبَعٍ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ ترجمہ سوید بن غفلہ سے روایت ہے کہا کہ خطبہ پڑھا عمر فاروق نے جابیہ (ایک شہر کا نام ہے) مین تو کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا ہے ریشمی کپڑے کے پہننے سے مگر بقدر ایک انگلی یا دو یا تین یا چار انگلیون کے جائز ہے مسلم اسکے راوی ہین۔

# اَلْفَصْلُ الْخَامِسُ فِي الصُّوْفِ

## پانچوین فصل

### اون اور ریشم کے بیان مین

(۱) عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ صَبَغْتُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بُرْدَةً سَوْدَاءَ فَلَبِسَهَا فَلَمَّا عَرِقَ فِيْهَا وَجَدَ مِنْهَا رِيْحَ الصُّوْفِ فَقَذَفَهَا وَكَانَ تُعْجِبُهُ الرِّيْحُ الطَّيِّبَةُ أَخْرَجَهُ أَبُوْ دَاوُدَ ترجمہ عائشہ سے روایت ہے کہا کہ مین نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے واسطے سیاہ چادر رنگی حضرت نے اسکو پہنا پھر جب اس مین پسینہ آیا تو آپ نے اسمین اُنکی بو پائی پھر اُسکو اُتار کر پھینکا اور آپ کو خوشبو خوش لگتی تھی ابو داؤد اس کے راوی ہین۔

(۲) وَعَنْ أَبِي بُرْدَةَ قَالَ دَخَلْتُ عَلَى عَائِشَةَ فَأَخْرَجَتْ إِلَيْنَا كِسَاءً مُلَبَّدًا وَإِزَارًا غَلِيْظًا فَقَالَتْ قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي هٰذَيْنِ أَخْرَجَهُ الْخَمْسَةُ إِلَّا النَّسَائِيَّ ترجمہ ابو بردہ سے روایت ہے کہا کہ مین عائشہ صدیقہ کے پاس اندر گیا تو انہون نے ایک چادر پیوند کی ہوئی اور ایک تہبند موٹا ہمارے سامنے نکالے اور کہا کہ انہین دو کپڑون مین حضرت کی روح قبض ہوئی۔ پانچون اسکے راوی ہین سوائے نسائی کے۔ ف تہبند بھی بسبب پیوند لگانے کے موٹا ہو گیا تھا۔

فادفعها اليه وان لم يات فهو لك وما كان منها في الخراب ففيها وفي الركاز الخمس اخرجه ابوداؤد
والنسائي الخبنة ما يحمل في طرف الثوب فيخبأ فيه والجرين للثمر كالبيدر للحنطة والتعزير قوله فعليه
غرامة مثليه والعقوبة على سبيل الوعيد لينزجر فاعل ذلك والا فلا يجب على متلف الشيء اكثر من
مثله والطريق الميتاء هي التي يطرقها الناس كثيرا ترجمہ عمرو بن شعیب سے روایت ہے اُس نے روایت کی اپنے باپ سے
اس نے اپنے دادا سے کہ کسی نے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے لٹکے ہوئے میوہ کا حکم پوچھا حضرت نے فرمایا اگر کوئی محتاج اس سے کچھ
میوہ کہاوے جہولی میں نہ اٹھاوے تو اسپر کچھ گناہ نہیں اور جو اس سے کچھ میوہ لے نکلے تو اسپر دونا تاوان اور سزا ہے اور جو اسپر
سے کچھ چیز چراوے بعد اسکے کہ جگہہ سے اسکو کھلیان پر وہ ڈال کی قیمت کو پہونچے تو لازم ہے اسپر کاٹنا ہاتہہ کا اور کسی نے
حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے گری پڑی چیز کا حکم پوچھا فرمایا جو چیز کہ راہ میں گری پڑی ہو یا جامع گاؤں میں تو اسکو ایک
سال مشہور کر پہر اگر کوئی اسکو ڈہونڈہتا ہوا آوے تو اسکو دیدے اور اگر کوئی نہ آوے تو وہ چیز تیری ہے اور جو چیز بے آباد جگہہ میں گری
پڑی ہو تو اسمیں اور گاڑی ہوے مال میں پانچواں حصہ خدا کا ہے ابو داؤد و نسائی اسکے راوی ہیں اور خبنہ وہ چیز ہے جو کپڑے کے
کنارے میں ڈالکر اس میں چھپائی جاوے اور جرین واسطے کھجوروں کے مانند ڈھیر کی ہے واسطے گیہوں اور جو کے اور یہ جو فرمایا کہ اسپر دونا
تاوان ہے اور سزا تو یہہ بطور ڈرانے اور دھمکانے کے ہے تاکہ کرنے والا اس کام سے باز رہے۔ ورنہ جو شخص کچھہ چیز تلف
کرے اسپر اُس چیز کی ایک مثل سے زیادہ واجب نہیں ہے یعنی جتنی تلف کرے اتنی ہی بھرنی آتی ہے اور مردہ راہ وہ ہے جسمیں
بہت لوگ آتے جاتے ہوں۔

۳۹ وعن سهل بن سعد ان علي بن ابي طالب دخل على فاطمة وحسن وحسين رضي الله تعالى عنهما يبكيان
فقال ما يبكيهما قالت الجوع فخرج فوجد دينارا فاتى فاطمة فاخبرها فقالت اذهب الى فلان اليهودي فاشتر
به دقيقا فجاءه فاخذ الدقيق فقال له اليهودي انت ختن هذا الذي يزعم انه رسول الله صلى الله عليه
وآله وسلم قال نعم قال فخذ دينارك ولك الدقيق فجاء فاطمة بالدقيق والدينار فاخبرها به فقالت اذهب
الى فلان الجزار فخذ لنا بدرهم لحما فذهب فرهن الدينار بدرهم لحم فجاء به فعجنت ونصبت وخبزت و
ارسلت الى ابيها فجاءهم فقالت يا رسول الله اذكره لك فان رايته حلالا اكلنا واكلت معنا من شانه كذا
وكذا فقال كلوا منه بسم الله فاكلوا منه فبينما هم مكانهم اذا غلام ينشد الله تعالى والاسلام الدينار فامر
النبي صلى الله عليه وآله وسلم فدعي له فسأله فقال سقط مني بالسوق فقال يا علي اذهب الى الجزار فقل له ان
رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول لك ارسل اليّ بالدينار ودرهمك علي فارسل به فدفعه صلى الله
عليه وآله وسلم الى الغلام اخرجه ابو داؤد ترجمہ سہل بن سعد سے روایت ہے کہ علی ابن ابی طالب حضرت فاطمہ کے پاس اندر
آئے اور حالانکہ امام حسن و حسین دونوں روتے تہے تو کہا تم دونوں کیوں روتے ہو دونوں نے کہا کہ بھوک سے تو علی مرتضی گہر سے
نکلے اور ایک اشرفی پائی پہر فاطمہ زہرا کے پاس آئے اور انکو خبر دی فاطمہ زہرا نے کہا کہ فلانے یہودی کے پاس جاؤ اور اس سے اسکا
آٹا خرید لاؤ۔ علی مرتضی اسکے پاس گئے اور آٹا لیا تو یہودی نے اُس سے کہا کہ تو داماد ہے اس شخص کا جو کہتا ہے کہ میں رسول اللہ
کا ہوں کہا ہاں اُس نے کہا اپنی اشرفی لے لے اور میں نے آٹا تجہ کو بخشا تو علی مرتضی آٹا اور اشرفی فاطمہ زہرا کے پاس لائے اور انکو
اس بات کی خبر دی پہر فاطمہ زہرا نے کہا کہ فلانے قصائی کے پاس جاؤ۔ اور ہمارے واسطے ایک درہم کا گوشت لے آؤ۔ علی مرتضی
گئے اور ایک درہم کو رہن کے بدلے اشرفی گرو رکہی اور گوشت لائے پہر فاطمہ نے آٹا گوندہا اور ہانڈی چڑہائی اور روٹیاں پکائیں اور

کو منع کیا درندون کی کھال کے رنگنے سے پہلے باوجود باقی رہنے بالون لگے کے اسواسطے کہ بال دباغت کو قبول نہین کرتے

**فائدہ** اس سے یعنے درندون کی کھال کا بچھانا فقط دباغت سے پہلے منع ہے اور دباغت کو بعد بچھانا جائز ہے

(۵) وَعَنْ عُتْبَةَ بْنِ عَبْدٍ السُّلَمِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمَا قَالَ اسْتَكْسَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَكَسَانِيْ خَيْشَتَيْنِ فَلَقَدْ رَاَيْتُنِيْ وَاَنَا اَكْسَى اَصْحَابِيْ اَخْرَجَهٗ اَبُوْدَاوٗدَ ترجمہ عتبہ بن عبد سلمی سے روایت ہے کہ میننے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پہننے کو کپڑا مانگا حضرت نے مجھکو السی کے دو کپڑے پہنائے اور مین اپنے لباس کو اپنے ساتھیون سے اچھا دیکھتا تھا ابوداؤد اس کے راوی ہین۔

# كِتَابُ اللُّقَطَةِ

## کتاب ہے
## گری پڑی چیز کے بیان مین

(۱) وَعَنْ يَزِيْدَ مَوْلَى الْمُنْبَعِثِ قَالَ سَمِعْتُ زَيْدَ بْنَ خَالِدٍ يَقُوْلُ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَنْ لُقَطَةِ الذَّهَبِ وَالْوَرِقِ فَقَالَ اعْرِفْ وِكَاءَهَا وَعِفَاصَهَا ثُمَّ عَرِّفْهَا سَنَةً فَاِنْ لَمْ تُعْرَفْ فَاسْتَنْفِقْهَا وَلْتَكُنْ وَدِيْعَةً عِنْدَكَ فَاِنْ جَاءَ طَالِبُهَا يَوْمًا مِنَ الدَّهْرِ فَاَدِّهَا اِلَيْهِ وَسُئِلَ عَنْ ضَالَّةِ الْاِبِلِ فَقَالَ مَالَكَ وَلَهَا دَعْهَا فَاِنَّ مَعَهَا حِذَاءَهَا وَسِقَاءَهَا تَرِدُ الْمَاءَ وَتَاْكُلُ الشَّجَرَ حَتّٰى يَجِدَهَا رَبُّهَا وَسُئِلَ عَنِ الشَّاةِ فَقَالَ خُذْهَا فَاِنَّمَا هِيَ لَكَ اَوْ لِاَخِيْكَ اَوْ لِلذِّئْبِ اَخْرَجَهُ السِّتَّةُ اِلَّا النَّسَائِيَّ اَلْعِفَاصُ اَلْوِعَاءُ الَّتِيْ تَكُوْنُ فِيْهِ اللُّقَطَةُ وَالْوِكَاءُ الْخَيْطُ الَّذِيْ يُرْبَطُ بِهِ الْوِعَاءُ ترجمہ منبعث کے آزاد کردہ غلام یزید سے روایت ہے کہ میننے زید بن خالد سے سنا کہتا تھا کسی نے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے گرے پڑے سونے چاندی کا حکم پوچھا تو فرمایا اس کے باندھنے کے دھاگے اور تھیلی کو پہچان رکھ پھر اسکو ایک برس تک شہرت دے پھر اگر کوئی اسکو نہ پہچانے تو اپنے خرچ مین لا اور چاہیے کہ وہ مال تیرے پاس امانت کے طور پر رہے پھر اگر عمر بھر مین کبھی کسی دن اسکا مالک طلب کرتا آئے تو اسکو ادا کردے پھر کسی نے حضرت سے گم ہوئی بہوئے بھٹکے اونٹ کا مسئلہ پوچھا تو فرمایا تو کیا ہے تجھکو اور کیا ہے اسکو یعنی تجھکو اس سے کیا مطلب ہے اونٹ گم ہوئی ہوئے بھٹکے سے تجھکو کیا کام چھوڑ اسکو اسواسطے کہ اونٹ کے ساتھ اسکا جوتا اور مشک موجود ہے کہ اپنے پاؤن سے چلکر پانی پیئے گا اور درخت کھاویگا یہانتک کہ اسکا مالک اسکو پاوے یعنی اونٹ کو پکڑنا نہ چاہیے کہ ہو ہلاک اسکو ضائع ہونیکا کچھ ڈر نہین ہوتا پھر کسی نے آپ سے گم ہوئی بھولی بھٹکی بکری کا حکم پوچھا تو فرمایا اس کو پکڑ لے کہ وہ یا تیرے واسطے ہے یا بھیڑیے کے واسطے ہے یعنی اگر تو اسکو نہ پکڑے گا تو اور کوئی آدمی لے لیگا اور اگر کوئی نہ پکڑے گا تو بھیڑیا کھا جاوے گا نسائی کے سوائے چھیون اسکے راوی ہین عفاص وہ برتن جسمین لقطہ ہوتا ہے یعنی تھیلی خواہ کپڑے کی ہو یا چمڑے کی اور وکا تاگے کو کہتے ہین جس سے تھیلی کا منہ باندھا جاتا ہے۔

(۲) وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَنِ الثَّمَرِ الْمُعَلَّقِ فَقَالَ مَنْ اَصَابَ مِنْهُ مِنْ ذِيْ حَاجَةٍ غَيْرَ مُتَّخِذٍ خُبْنَةً فَلَا شَيْءَ عَلَيْهِ وَمَنْ خَرَجَ مِنْهُ بِشَيْءٍ فَعَلَيْهِ غَرَامَةُ مِثْلَيْهِ وَالْعُقُوْبَةُ وَمَنْ سَرَقَ مِنْهُ شَيْئًا بَعْدَ اَنْ يُؤْوِيَهُ الْجَرِيْنُ فَبَلَغَ ثَمَنَ الْمِجَنِّ فَعَلَيْهِ الْقَطْعُ وَسُئِلَ عَنِ اللُّقَطَةِ فَقَالَ مَا كَانَ مِنْهَا فِي الطَّرِيْقِ الْمِيْتَاءِ وَالْقَرْيَةِ الْجَامِعَةِ فَعَرِّفْهَا سَنَةً فَاِنْ جَاءَ طَالِبُهَا

يعطي الدراهم والدراهم يقول اللهم عن فلان فإن أتى فلي وعلي وقال هكذا فافعلوا باللقطة إذا لم تجدوا صاحبها أخرجه البخاري تعليقا ترجمہ ابن مسعود سے روایت ہے کہ انہوں نے ایک لونڈی خریدی پھر اسکا مالک گم ہوا یعنے قیمت لینے سے تو انہوں نے ایک سال تلاش کیا سو نہ پایا گیا تو ابن مسعود ایک ایک دو دو درہم اسکی طرف سے لوگوں کو دینے لگا اور کہتے تھے الہی یہ فلانے کی طرف سے ہے پھر اگر آوے تو اسکا ثواب میرے واسطے ہے اور اسکا قرض مجھپر اور کہا کہ اسیطرح کرو پڑی چیز کے ساتھہ کیا کرو جبکہ اسکے مالک کو نہ پاؤ. روایت کی یہ حدیث بخاری نے معلق کرکے۔

# كتاب اللعان وفيه فصلان

## کتاب ہے لعان کے بیان میں اور اس میں دو فصل ہیں۔

## الفصل الأول في أحكامه

### پہلی فصل

### اُس کے احکام ہیں۔

(۱) عن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما قال جاء هلال ابن أمية من أرضه عشاء فوجد عند أهله رجلا فرأى ذلك بعينيه وسمع بأذنيه ولم يهجه حتى أصبح فغدا على رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم فقال يا رسول الله إني أتيت أهلي عشاء فوجدت عندهم رجلا فرأيت بعيني وسمعت بأذني فكره رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم ما جاء به واشتد عليه فنزلت والذين يرمون أزواجهم ولم يكن لهم شهداء إلا أنفسهم فشهادة أحدهم أربع شهادات بالله إنه لمن الصادقين إلى قوله والخامسة أن غضب الله عليها إن كان من الصادقين فسري عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم فقال أبشر يا هلال فقد جعل الله تعالى لك فرجا ومخرجا فقال هلال قد كنت أرجو ذلك من ربي تعالى فأرسل إليها رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم فجاءت فتلا عليهما رسول الله صلى الله عليه وسلم الآيات فذكرهما وأخبرهما أن عذاب الدنيا أهون من عذاب الآخرة فقال هلال والله لقد صدقت عليها فقالت كذبت فقال صلى الله عليه وآله وسلم لاعنوا بينهما فشهد هلال أربع شهادات بالله إنه لمن الصادقين فلما كانت الخامسة قيل له يا هلال اتق الله تعالى فإن عذاب الدنيا أهون من عذاب الآخرة وإن هذه الموجبة التي توجب عليك العذاب فقال والله لا يعذبني الله عليها كما لم يجلدني عليها فشهد الخامسة أن لعنة الله عليه إن كان من الكاذبين ثم قيل لها تشهدين فشهدت أربع شهادات بالله إنه لمن الكاذبين فلما كانت الخامسة قيل لها اتقي الله تعالى فإن عذاب الدنيا أهون من عذاب الآخرة وإن هذه الموجبة التي توجب عليك العذاب فتلكأت ساعة ثم قالت والله لا أفضح قومي سائر اليوم فشهدت الخامسة أن غضب الله عليها إن كان من الصادقين وفرق صلى الله عليه وآله وسلم بينهما وقضى أن لا يدعى ولدها لأب ولا ترمى ولا يرمى ولدها ومن رماها أو رمى ولدها فعليه الحد وقضى أنه لا بيت عليه لها ولا قوت من أجل أنهما يتفرقان من غير طلاق ولا متوفى عنها وقال صلى الله عليه وآله وسلم إن جاءت به أصيهب أريصح أثيبج ناتي الأليتين أحمش الساقين فهو لهلال وإن جاءت به أورق جعدا جماليا خدلج الساقين سابغ

اور اپنے باپ یعنی حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو بلا بھیجا حضرت تشریف لائے اور کہا یا حضرت مین آپ سے اسکا حال ذکر کرتی ہون اگر آپ نے انکو ملال جانا تو ہم کہا نہین سکے اور آپ بھی ہمارے ساتھ کہا ئین حال ایسا ایسا ہے فرمایا کہا ؤ اُس سے اللہ کا نام لیکر تو انہون نے اُس سے کہایا جس حالت مین کہ وہ اپنی جگہہ مین بیٹھے تہے کہ ناگہان ایک لڑکا اللہ تعالی کے نام اور اسلام کے نام سے اشرفی ڈھونڈتا تہا حضرت نے اسکو بلایا اور پوچھا اُس نے کہا کہ مجھ سے اشرفی بازار مین گر پڑی تہی حضرت نے فرمایا اے علی قصاب کے پاس جاؤ اور اُس سے کہو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تجھسے کہتے ہین کہ اشرفی انکو بہیجدے اور تیرا درہم حضرت کے ذمہ ہے اُس نے اشرفی بہیجدی اور حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے وہ اشرفی لڑکے کو دیدی ابوداؤد اس کے راوی ہین۔

(۴) وَعَنْ عِيَاضِ بْنِ حِمَارٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَنْ وَجَدَ لُقَطَةً فَلْيُشْهِدْ ذَا عَدْلٍ أَوْ ذَوَيْ عَدْلٍ وَلَا يَكْتُمْ وَلَا يُغَيِّبْ فَإِنْ وَجَدَ صَاحِبَهَا فَلْيَرُدَّهَا عَلَيْهِ وَإِلَّا فَهُوَ مَالُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَاءُ أَخْرَجَهُ أَبُودَاوُدَ الْأَمْرُ بِالْإِشْهَادِ هُنَا أَمْرُ تَأْدِيبٍ وَإِرْشَادٍ لِمَا يُخْشَى مِنْ تَسْوِيلِ النَّفْسِ وَالرَّغْبَةِ فِيهَا وَتَدْعُوا إِلَى الْخِيَانَةِ فِيهَا أَوْ يَنْزِلُ بِهِ حَادِثُ الْمَوْتِ فَيَدَّعِيهَا وَارِثُهُ وَيَجْعَلُهَا فِي جُمْلَةِ تَرِكَتِهِ ترجمہ عیاض بن حمار سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ جو گری پڑی چیز پاوے تو چاہیے کہ ایک یا دو مرد عادل کو گواہ کرے اور نہ چھپاوے نہ غائب کرے پہر اگر اسکا مالک آوے تو اسکو پہیر دے اور نہین تو وہ اللہ کا مال ہے جسکو چاہتا ہے دیتا ہے ابوداؤد اُس کے راوی ہین اور گواہ کرنے کا حکم یہان واسطے تادیب و ارشاد کے ہے اسواسطے کہ خوف کیا جاتا ہے کہ نفس دہوکا دیوے اور اس مین رغبت کرے اور اسمین خیانت کرنے کا باعث ہو یا اسکو موت کا حادثہ آوے اور مرجاوے اور وارث اُس کے دعوی کرین اور اسکو ترکہ مین سے ٹہیرا دین۔

(۵) وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ رَخَّصَ لَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي الْعَصَا وَالسَّوْطِ وَالْحَبْلِ وَأَشْبَاهِهِ يَلْتَقِطُهُ الرَّجُلُ يَنْتَفِعُ بِهِ أَخْرَجَهُ أَبُودَاوُدَ ترجمہ جابر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ہمکو رخصت دی لاٹھی اور کوڑے اور رسی اور اسکی مانند مین کہ آدمی اسکو اٹھا وے اور اپنے کام مین لاوے۔ ابوداؤد اُس کے راوی ہین۔

(۶) وَعَنْ عَامِرٍ الشَّعْبِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَنْ وَجَدَ دَابَّةً قَدْ عَجَزَ عَنْهَا أَهْلُهَا أَنْ يَعْلِفُوهَا فَسَيَّبُوهَا فَأَخَذَهَا فَأَحْيَاهَا فَهِيَ لَهُ أَخْرَجَهُ أَبُودَاوُدَ ترجمہ عامر شعبی سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ جو جانور پاوے کہ مالکون نے چارے سے عاجز آکر اسکو چہوڑ دیا ہو اور اسکو پکڑ کر زندہ کرے یعنی چارہ گہانس کہلا کر موٹا تازہ کرے تو وہ اسی کی ملک ہوا ابوداؤد اسکے راوی ہین۔

(۷) وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ وَأَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ مَرَّ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِتَمْرَةٍ فِي الطَّرِيقِ فَقَالَ لَوْلَا أَنِّي أَخْشَى أَنْ تَكُونَ مِنَ الصَّدَقَةِ لَأَكَلْتُهَا أَخْرَجَهُ الشَّيْخَانِ وَأَبُودَاوُدَ ترجمہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اور انس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم راہ مین ایک کہجور پر گذرے سو فرمایا کہ اگر مجھکو اسکا خوف نہ ہوتا کہ شاید یہ کہجور مال زکوۃ سے ہو تو مین اسکو کہا لیتا شیخین اور ابوداؤد اُس کے راوی ہین۔

(۸) وَعَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عُثْمَانَ التَّيْمِيِّ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنْ لُقَطَةِ الْحَاجِّ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَأَبُودَاوُدَ ترجمہ عبدالرحمن بن عثمان سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے منع فرمایا حاجیون کی گری پڑی چیز اٹھانے سے مسلم اور ابوداؤد اس کے راوی ہین۔

(۹) وَعَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ أَنَّهُ اشْتَرَى جَارِيَةً فَفَقَدَ صَاحِبَهَا فَالْتَمَسَ سَنَةً فَلَمْ يُوجَدْ فَأَخَذَ ابْنُ مَسْعُودٍ

عورت کو تہمت کی ہے وہ عورت لڑکا جنی گندم گون گہنگرلے بال والا بڑے قد والا موٹی پنڈلیوں والا بڑے چوتڑوں والا
تو حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اگر نہ ہوتی قسم تو البتہ ہمین اُس عورت پر کچھہ علم کرتا یعنے اسکو حد مارتا کہا عکرمہ نے اور وہ لڑکا
بیٹا اُس کے بعد مصر کا حاکم ہوا لیکن باپ کی طرف منسوب نہ ہوتا تھا روایت کی یہہ حدیث ابوداؤد نے اور جنہوں نے ابن عباس
سے اسکے معنے روایت کیے ہین ۔ اور فتلکأت کے معنے ہین کہ اُس نے دیر کی اور سُست ہوئی قسم کے پورا کرنے سے اور
اصہب وہ ہوتی ہین وہ ہے جسکی سفیدی سُرخی سے ملی ہو ۔ اور ریصع اسکو کہتے ہین جسکے چوتڑوں کا گوشت ہلکا ہو اور
اثیبج اسکو کہتے ہین جسکے دونوں مونڈہوں کے درمیان کا گوشت اوبہرا ہوا ہو اور تصغیر اسواسطے لایا کہ وہ بچے کی صفت
ہے اور حمش الساقین کے معنے ہین پتلی پنڈلیوں والا اور اورق گندم گون کو کہتے ہین اور جعد جعد لٹ کو اور جمالی بڑے
جسم والے کو کہتے ہین گویا کہ وہ قد مین اونٹ کے برابر ہے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو مرد اپنی عورت کو کسی
مرد سے زنا کرتے دیکھے اور گواہ نہون تو دونون لعان کرین پہر جب لعان کر چکین تو دونون سے حد ساقط ہو جاتی ہے۔
اور اگر کوئی لعان سے انکار کرے تو اُسپر حد واجب ہوتی ہے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ شباہت بہی حجت ہے۔

(۲) **وعن** ابن عباس ایضا قال لاعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بین العجلانی وامرأتہ وکانت حبلی اخرجہ النسائی وفی روایۃ لہ امر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رجلا حین امر المتلاعنین ان یتلاعنا ان یضع یدہ عند الخامسۃ علی فیہ وقال انہا موجبۃ **ترجمہ** ابن عباس سے روایت ہے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عجلانی اور اُس کی عورت کے درمیان لعان کیا اور وہ عورت حاملہ تہی نسائی اسکے راوی ہین اور
اُسکی ایک روایت مین ہے کہ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دونوں لعان کرنیوالوں کو لعان کرنے کا حکم کیا تو ایک
مرد کو حکم فرمایا کہ پانچوین بار کے وقت اُس کے منہ مین ہاتھہ رکہہ دیوے اور فرمایا کہ وہ عذاب کو واجب کرنے والی ہے

# الفصل الثانی فی الحاق الولد ودعوی النسب

## دوسری فصل

### ملانے اولاد اور دعوی نسب کے بیان مین

(۱) **عن** ابی ہریرۃ رض قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الولد للفراش وللعاہر الحجر اخرجہ الخمسۃ الا ابا داود والعاہر الزانی وقولہ للعاہر الحجر ای یرمی بہ ان کان محصنا وقیل معناہ لہ الخیبۃ **ترجمہ** ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ لڑکا فرش والے کا ہے اور زنا کرنے والے کو پتھر ہے پانچوں
اسکے راوی ہین سوائے ابوداؤد کے اور عاہر زانی کو کہتے ہین اور پتھر سے یعنے اگر زانی بیاہا ہوا ہو تو اسکو سنگسار کیا جاوے
اور بعضوں نے کہا کہ اسکے معنے ہین کہ وہ محروم ہے لڑکے سے۔

(۲) **وعن** عائشۃ ان عتبۃ بن ابی وقاص عہد الی اخیہ سعد ان ابن ولیدۃ زمعۃ منی فاقبضہ الیک فلما کان عام الفتح اخذہ سعد وقال ابن اخی عہد الی فیہ انظر الی شبہہ وقال عبد بن زمعۃ اخی وابن ولیدۃ ابی ولد علی فراشہ فتساوقا الی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فقال سعد یا رسول اللہ ابن اخی عہد الی فیہ انظر الی شبہہ وقال عبد اخی وابن ولیدۃ ابی ولد علی فراشہ فنظر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الی شبہہ فرای شبہا بینا بعتبۃ فقال ہو لک یا عبد بن زمعۃ الولد للفراش

الأليتين فقال صلى الله عليه وآله وسلم لولا الأيمان لكان لي ولها شأن قال عكرمة وكان ولدها بعد
ذلك أميرا على مصر وما يدعى لأب أخرجه أبو داود وبهذا اللفظ والليثية عن ابن عمر بمعناه قوله فتلكأت
أي تباطأت وتوقفت عن إتمام اليمين والأصيهب تصغير أصهب وهو الأشقر والأصهب من الإبل ما
يخالط بياضه حمرة والأريصح تصغير أرصح بصاد وحاء مهملتين وهو خفيف لحم الأليتين والأثيبج
تصغير الأثبج وهو الناتئ الثبج وهو ما بين الكتفين وجاء بها مصغرة لأنها صفة لمولود وحمش الساقين
دقيقهما والأورق الأسمر والجعد القصير والجمالي العظيم الخلقة كأنه الجمل في القد ترجمہ ابن عباس سے
روایت ہے کہ ہلال بن امیہ عشا کے وقت اپنی زمین سے آیا تو اس نے اپنی بیوی کے پاس ایک مرد کو پایا اپنی دونوں آنکھوں
سے اس نے دیکھا اور کانوں سے سنا اور انکو نہ دھمکایا یہاں تک کہ صبح کی پھر حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس حاضر ہوا اور
کہا یا حضرت میں عشا کو اپنے گھر والوں کے پاس آیا تو میں نے انکے نزدیک ایک مرد کو پایا میں نے اپنی دونوں آنکھوں سے دیکھا
او کان سے سنا تو اس کی خبر حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بری معلوم ہوئی او آپ پر سخت گذری پھر یہ آیت اتری اور جو لوگ
عیب لگادیں اپنی عورتوں کو اور انکے پاس اپنی جان کے سوائے کوئی گواہ نہ ہو تو ایک ان میں گواہی دے ساتھ اللہ کے چار
بار کہ بیشک وہ سچوں میں سے ہے خدا کے اس قول تک اور پانچویں بار یہ گواہی دے کہ خدا کا غضب اس عورت پر
اگر وہ مرد سچوں میں سے پھر وہ حالت وحی کی حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دور ہوئی اور فرمایا تجھکو بشارت ہو اے
ہلال سو البتہ ٹھیرائی ہے اللہ نے واسطے تیرے خلاصی اور راہ تو ہلال نے کہا کہ میں اپنے رب سے اسکا امیدوار تھا پھر حضرت
نے اسکی عورت کو کہلا بھیجا وہ آئی تو حضرت نے پڑھیں یہ آیتیں ان دونوں کو نصیحت کی اور خبر دی کہ دنیا کا عذاب آخرت کے عذاب سے آسان
تر ہے ہلال نے کہا قسم اللہ کی البتہ میں نے اس پر سچ کہا ہے اس کی عورت نے کہا کہ تو جھوٹا ہے تو حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
نے فرمایا کہ انکے درمیان لعان کرو۔ گواہی دی ہلال نے چار بار ساتھ اللہ کے کہ بیشک وہ یعنی میں البتہ سچوں میں سے
ہوں پھر جب پانچویں بار ہوئی تو اس سے کہا گیا کہ اے ہلال اللہ سے ڈرو مقرر دنیا کا عذاب آسان تر ہے آخرت
کے عذاب سے اور یہ بار واجب کرنیوالی ہے تجھپر عذاب کو اس نے کہا قسم اللہ کی خدا مجھکو اسکی تہمت کے بدلے عذاب
نہ کرے گا۔ جیسے مجھکو اس کے سبب کوڑے نہیں مارے پھر اس نے پانچویں بار گواہی دی کہ مقرر اللہ کی لعنت
اس پر اگر وہ جھوٹوں میں سے ہو پھر اس عورت سے کہا گیا کہ تو گواہی دے تو اس نے گواہی دی چار بار ساتھ اللہ کے
کہ بیشک وہ مرد جھوٹوں میں سے ہے پھر جب پانچویں بار ہوئی تو اس سے کہا گیا کہ اللہ سے ڈر مقرر دنیا کا عذاب آسان
تر ہے آخرت کے عذاب سے اور یہ بار واجب کرنیوالی ہے تجھپر عذاب کو...... تو وہ ایک ساعت ٹھیری پھر کہا
قسم اللہ کی میں اپنی قوم کو ہمیشہ کے لیے رسوا نہ کروں گی پھر اس نے پانچویں بار گواہی دی کہ مقرر خدا کا غضب اس عورت
پر اگر وہ مرد سچوں میں سے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انکے درمیان جدائی کرادی اور حکم کیا کہ اس کی اولاد یعنی
جو اس وقت پیدا ہو باپ کی طرف نسبت نہ کی جاوے اور نہ عورت کو عیب لگایا جاوے اور نہ اسکی اولاد کو جو اسکو یا اسکی
اولاد کو عیب لگائے تو اس پر حد قذف واجب ہے اور حکم کیا کہ اس مرد پر نہ عورت کا خرچ واجب ہے اور نہ اس کی اولاد کا
اس سبب سے کہ وہ دونوں جدے جدے ہو جاتے ہیں بغیر طلاق و وفات کے اور حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اگر وہ
عورت جنے لڑکا سفید سرخ رنگ پتلے چوتڑوں والا پتلی گردن والا پتلی پنڈلیوں والا تو وہ ہلال کا لڑکا ہے اور اگر
وہ لڑکا گندم گون گھنگر والے بال بڑے قد والا موٹی پنڈلیوں والا بڑے چوتڑوں والا ہو تو وہ اس شخص کا ہے جس کے ساتھ

وَأُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ فَقَالَ إِنَّ هٰذِهِ الْأَقْدَامَ بَعْضُهَا مِنْ بَعْضٍ أَخْرَجَهُ الْخَمْسَةُ وَكَانَ زَيْدٌ أَبْيَضَ وَأُسَامَةُ أَسْوَدَ
قَالَ أَبُو دَاوُدَ وَقَالَ أَبُو صَالِحٍ كَانَ أُسَامَةُ أَسْوَدَ شَدِيدَ السَّوَادِ مِثْلَ الْقَارِ وَكَانَ أَبُوهُ أَبْيَضَ مِنَ الْقُطْنِ الْأَسَارِيرِ
...... تَكَاسِيرُ الْجَبِينِ وَبَرْقُهَا مَا يَعْرِضُ عِنْدَ الْفَرَحِ وَالْاِسْتِبْشَارِ بِالنُّوْرِ الشَّاذِّ مِنَ الْبَشَاشَةِ **ترجمہ**
عائشہ سے روایت ہے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے پاس اندر آئے اُس حال میں کہ خوش تھے آپکے چہرے کے
شکن چمکتے تھے سو فرمایا کہ کیا تو نے نہیں دیکھا کہ مجزز مدلجی نے ابھی زید بن حارثہ اور اسامہ بن زید کی طرف دیکھا تو اسنے
کہا کہ مقرر یہ قدم بعضے بعضوں سے ہیں یعنے اُن دونون کا آپسمین باپ بیٹے کا رشتہ ہے پانچون اسکے راوی ہین اور زید
سفید رنگ تھے اور اسامہ سیاہ رنگ تھے کہا ابوداؤد نے کہا ابوصالح نے اسامہ نہایت سیاہ رنگ تھے مانند سیاہ روغن کے اور انکے باپ
روئی سے زیادہ سفید رنگ تھے اور اساریر پیشانی کے شکنون کو کہتے ہین۔
(۲) **وَعَنْ** سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ قَالَ كَانَ عُمَرُ يُلِيطُ أَوْلَادَ الْجَاهِلِيَّةِ بِمَنِ ادَّعَاهُمْ فِي الْإِسْلَامِ فَأَتَى رَجُلَانِ كِلَاهُمَا
يَدَّعِي وَلَدَ امْرَأَةٍ فَدَعَا عُمَرُ قَائِفًا فَنَظَرَ إِلَيْهِمَا فَقَالَ الْقَائِفُ لَقَدِ اشْتَرَكَا فِيهِ فَضَرَبَهُ عُمَرُ بِالدِّرَّةِ فَقَالَ يُدْرِيكَ
ثُمَّ دَعَا الْمَرْأَةَ فَقَالَ أَخْبِرِينِي بِخَبَرِكِ فَقَالَتْ كَانَ هٰذَا يَأْتِينِي أَحَدُ الرَّجُلَيْنِ يَأْتِيهَا وَهِيَ فِي إِبِلٍ لِأَهْلِهَا وَلَا
يُفَارِقُهَا حَتَّى يَظُنَّ وَتَظُنَّ أَنَّهُ قَدِ اسْتَمَرَّ بِهَا الْحَمْلُ ثُمَّ انْصَرَفَ عَنْهَا فَهُرِيقَتْ عَلَيْهِ الدِّمَاءُ ثُمَّ خَلَفَ هٰذَا الْآخَرُ
فَلَا أَدْرِي مِنْ أَيِّهِمَا هُوَ فَكَبَّرَ الْقَائِفُ فَقَالَ عُمَرُ لِلْغُلَامِ وَالِ أَيَّهُمَا شِئْتَ أَخْرَجَهُ مَالِكٌ **ترجمہ** سلیمان بن
یسار سے روایت ہے کہ عمر فاروق ملاتے تھے جاہلیت کی اولاد کو ساتھ اُس شخص کے جو اسلام مین اسکا دعوی کرتا تھا سو
دو مرد آئے کہ ہر ایک عورت کے لڑکے کا دعوی کرتے تھے تو عمر فاروق نے قیافہ شناس کو بلایا اُس نے دونون کی
طرف نظر کی تو اُس نے کہا کہ یہ دونو شریک ہین یعنے لڑکا دونون کا ہے تو عمر نے اسکو دُرے سے مارا اور فرمایا کہ
تجھکو کیونکر معلوم ہوا پھر عورت کو بلایا اور فرمایا کہ اپنے حال سے مجھے خبر دے تو عورت نے کہا کہ یہ یعنی دونون میں سے ایک مرد
مجھسے زنا کرتا رہا اور حالانکہ میں اپنے گھر والون کے اونٹون میں تھی اور وہ مجھسے جدا نہ ہوتا تھا۔ یہانتک کہ گمان کیا اُس
نے اور گمان کیا عورت نے کہ حمل ہوا پھر وہ اُس عورت سے پھرا پھر اُس پر لہو بہائے گئے پھر اسکے بعد اس سے دوسرا زنا کرتا
رہا سو میں نہیں جانتی کہ وہ دونو سے کس کا ہے تو قیافہ شناس نے اکبر کہا تو عمر فاروق نے لڑکے سے کہا کہ تو والی بنا
دونون میں سے جسکو چاہے مالک اُس کے راوی ہین۔
(۳) **وَعَنْ** أَبِي عُثْمَانَ النَّهْدِيِّ قَالَ سَمِعْتُ سَعْدَ بْنَ أَبِي وَقَّاصٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ يَقُولُ قَالَ رَسُولُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَنِ ادَّعَى أَبًا فِي الْإِسْلَامِ غَيْرَ أَبِيهِ وَهُوَ يَعْلَمُ أَنَّهُ غَيْرُ أَبِيهِ فَالْجَنَّةُ عَلَيْهِ حَرَامٌ
أَخْرَجَهُ الشَّيْخَانِ وَأَبُو دَاوُدَ **ترجمہ** ابی عثمان نہدی سے روایت ہے کہ میں نے سعد بن ابی وقاص سے سُنا کہتے تھے کہ رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو اسلام میں اپنا باپ چھوڑ کر اور کو باپ بنا دے اور حالانکہ وہ جانتا ہو کہ وہ اسکا باپ
نہیں ہے تو اُسپر بہشت حرام ہے شیخین اور ابوداؤد اُس کے راوی ہین **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو بعض شیخ یا
مغل یا اور قومون کے لوگ آپ کو سید بنا لیتے ہین وہ بہشت سے بے نصیب ہین۔ دوزخ کی تیاری کرتے ہین۔
(۴) **وَعَنْ** أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ حِينَ نَزَلَتْ آيَةُ الْمُلَاعَنَةِ أَيُّمَا امْرَأَةٍ
أَدْخَلَتْ عَلَى قَوْمٍ مَنْ لَيْسَ مِنْهُمْ فَلَيْسَتْ مِنَ اللّٰهِ فِي شَيْءٍ وَلَنْ يُدْخِلَهَا اللّٰهُ الْجَنَّةَ وَأَيُّمَا رَجُلٍ جَحَدَ وَلَدَهُ
وَهُوَ يَنْظُرُ إِلَيْهِ احْتَجَبَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَفَضَحَهُ عَلَى رُؤُوسِ الْأَوَّلِينَ وَالْآخِرِينَ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ

وللعاهر الحجر ثم قال لسودة بنت زمعة احتجبي منه لما راى من شبهه بعتبة فما راها حتى لقي الله تعالى
عز وجل وكانت سودة زوجة النبي صلى الله عليه وآله وسلم اخرجه الستة الا الترمذي ترجمہ عائشہؓ سے
روایت ہے کہ عتبہ بن ابی وقاصؓ اپنے بہائی سعد کو وصیت کی کہ زمعہ کی لونڈے کا بیٹا میرا ہے اور میرے نطفے سے سو اسکو
اپنی طرف لے لینا پہر جب فتح مکہ کا سال ہوا تو اسکو سعد نے پکڑ لیا اور کہا کہ یہہ میرے بہائی کا بیٹا ہے اسنے مجھکو اس کی بات
وصیت کی تہی مین اسکو اس کے مشابہ دیکہتا ہون اور عبد بن زمعہ نے کہا کہ یہہ میرا بہائی ہے اور میرے باپ کی لونڈی
کا بیٹا ہے اس کے بستر پر پیدا ہوا تو دونون ایک دوسرے کو ہانکتے ہوئے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس گئے تو سعد
نے کہا کہ یا رسول اللہ یہہ میرے بہائی کا بیٹا ہے اسنے مجھکو اسکی وصیت کی تہی مین اسکی مشابہت کو اس مین دیکہتا ہون
اور کہا عبد نے کہ یہہ بہائی میرا ہے اور میرے باپ کی لونڈی کا بیٹا ہے اس کے بچھونے پر پیدا ہوا تو حضرت صلی اللہ علیہ و
آلہ وسلم نے اس کی مشابہت کی طرف نظر کی سو عتبہ کے ساتہہ اسکی مشابہت ظاہر دیکہی سو فرمایا کہ وہ تیرے واسطے ہی ہے اے
عبد بیٹے زمعہ کے کہ لڑکا فرش والے کا ہے اور زنا کرنے والے کو پتہر یعنے لڑکے کا مالک وہی ہے جسکے نیچے اس لڑکے
کی مان ہے خواہ نکاح سے ہو یا ملکیت سے اور اگر حرام کار دعوی کرے کہ لڑکا میرا ہے تو وہ مالک نہین پہر سودہ سے فرمایا
اس سے پردہ کیا کر اسلیے کہ اس کی مشابہت عتبہ سے دیکہی جو .... حرام کار تہا پہر سودہ نے اسکو نہ دیکہا یہانتک کہ خدا
تعالی سے ملین یعنے فوت ہوئین اور سودہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بی بی تہین چہیون اسکے راوی ہین سوائے ترمذی کے

(۳) وعن ابي هريرة قال اتى رجل النبي صلى الله عليه وآله وسلم فقال يا رسول الله ولد لي غلام اسود
وهو يعرض بنفيه فلم يرخص له في الانتفاء منه فقال هل لك من ابل قال نعم فقال ما الوانها قال حمر
قال هل فيها من اورق قال نعم قال على انى ذلك لك قال لعله نزعه عرق فقال صلى الله عليه وآله وسلم لعل
ابنك نزعه عرق اخرجه الخمسة ترجمہ ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک مرد حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا
اور کہا کہ یا رسول اللہ میرے یہان کالا لڑکا پیدا ہوا ہے اور وہ اشارہ کرتا تہا کہ یہہ لڑکا میرا نہین سو نہ رخصت دی اسکو
حضرت صلی ... نے اس سے انکار کرنے کی پہر فرمایا کیا تیرے پاس اونٹ ہین اسنے کہا کہ ہان فرمایا انکا
کیا رنگ ہے اسنے کہا سرخ ... فرمایا ان مین کوئی سفید رنگ مائل بسیاہی بہی ہے اسنے کہا ہان فرمایا یہ تجھکو کہان سے
آیا اسنے کہا شاید اسکو رگ نے کہینچا۔ تو حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا شاید تیرے بیٹے کو بہی رگ نے کہینچا ہو
پانچون اسکے راوی ہین۔

(۴) وعن عمرو بن شعيب عن ابيه عن جده قال قام رجل فقال يا رسول الله ان فلانا ابني عاهرت
بامه في الجاهلية فقال صلى الله عليه وآله وسلم لا دعوة في الاسلام ذهب امر الجاهلية الولد للفراش و
للعاهر الحجر اخرجه ابو داود ترجمہ عمرو بن شعیب سے روایت ہے اس نے روایت کی اپنے باپ سے اس نے اپنے دادا
سے کہا کہ ایک مرد اٹہا سو اسنے کہا یا رسول اللہ فلانا میرا بیٹا ہے کہ مینے کفر کے وقت اسکی مان سے زنا کیا تہا تو رسول
اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ نہین ہے دعوی اولاد حرام کا اسلام مین جاتا رہا حکم جاہلیت کا کہ لڑکا فرش والے
کا ہے اور حرام کرنے والے کو پتہر ہے ابو داؤد اسکے راوی ہین۔

## القیافة
## قیافہ شناس کا بیان

(۱) عن عائشة قالت دخل علي رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم مسرورا
تبرق اسارير وجهه فقال الم تري ان مجززا المدلجي نظر آنفا الى زيد بن حارثة

جماع اور زنا کیا ہوتا اور مالک وغیرہ وہ تو اسکا دعوی کرے سو حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم فرمایا کہ لڑکا مالک ہے اسواسطے کہ وہ لونڈی اسکے بیچے اور اس کے مال میں ہے مانند آزاد عورت کے اور زناکار سے اسکا نفی کر دی کہ اسکا نہیں ہے پہر اگر وہ حرام کار مالک کی زندگی مین دعوی کرے اور مالک نے اپنی زندگی مین نہ اسکا دعوی کیا اور نہ انکار کیا ہو اس کے وارثون نے اسکے مرنے کے بعد اسکا دعوی کیا اور اسکو اپنے ساتھہ ملانا چاہا تو وہ اُس کے ساتھ ملجاتا ہے یعنی وہ مالک کا بیٹا ہو گیا جسکی ملک وہ لونڈی تہی لیکن وہ اپنے باپ کا وارث نہین ہوتا اور نہ وہ شریک ہوتا ہے اپنے بہائیون کا جنہون نے اسکو اپنے ساتھ ملانا چاہا اس چیز مین جو انہون نے اپنے باپ کی میراث سے بانٹ لی ملانے سے پہلے اور اگر کچھ میراث پاوے جو تقسیم نہین ہوئی یہانتک کہ اسکا نسب طلب لحاق سے ثابت ہو چکا ہو تو وہ اس مین انکا شریک ہوگا برابر اُسکے جو مساوی ہو اسکو نسب مین سے اُن مین سے اور اگر اسکے بہائیون سے کوئی مرجاوے اور پیچھے نہ چہوڑے جو اسکو میراث سے محروم کرے تو اسکا وارث ہوگا اور اگر لونڈی کا مالک حمل سے انکار کرے اور اسکا دعوی نہ کرے تو وہ اس کے ساتھ لاحق نہین ہوتا اور اسکے وارثون کو جائز نہین کہ مالک کے مرنے کے بعد اسکو اپنے ساتھہ ملاوین۔

(٦) **وعن** ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا مساعاة فی الاسلام من ساعی فی الجاھلیة فقد لحق بعصبته ومن ادعی ولدا من غیر رشدة فلا یرث ولا یورث اخرجه ابو داؤد۔ المساعاة الزنا بالاماء والرشدة النکاح ضد الزنیة **ترجمہ** ابن عباس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ نہین جائز ہے مساعات اسلام مین اور جو زنا کرے کفر کے وقت مین البتہ وہ ملگیا اسکے عصبے وارثون مین اور جو دعوی کرے کسی لڑکے کا بغیر نکاح کے تو وہ نہ وارث ہوتا ہے اور نہ وارث کیا جاتا ہے ابوداؤد اسکے راوی ہین۔ مساعات کے معنے ہین زنا کرنا لونڈیون سے اور رشدہ صحیح نکاح کو کہتے ہین جو ضد ہے زنا کی۔

**ف** اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ لڑکا فراش والے کا ہے اور حرام کار کو پتھر۔

(٧) **وعن** زید بن ارقم قال جاء رجل من الیمن الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فقال ان ثلثة نفر اتوا علیا یختصمون الیه فی ولد قد وقعوا علی امراة فی طهر واحد فقال لاثنین منهم طیبا بالولد لهذا فغلبا ثم قال لاثنین منهم طیبا بالولد لهذا فغلبا فقال انتم شرکاء متشاکسون انی مقرع بینکم فمن قرع فله الولد وعلیه لصاحبیه ثلثا الدیة فاقرع بینهم فجعله لمن قرع فضحک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حتی بدت اضراسه او نواجذه۔ اخرجه ابو داؤد والنسائی التشاکس الاختلاف والافتراق **ترجمہ** زید بن ارقم سے روایت ہے کہا کہ یمن کا ایک مرد حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا تو اُسنے کہا کہ تین آدمی علی کے پاس آئے جہگڑا فیصلہ کروانے کو ایک لڑکے مین کہ اون سب نے ایک عورت سے زنا کیا تہا ایک طہر مین تو علی نے اُن سے دو کو فرمایا کہ تم دونو اس تیسرے کے واسطے لڑکے کے ساتھہ خوش ہو جاؤ یعنے خوشی سے اسکو دیدو سو وہ دونو غالب ہوئے پہر ان مین سے دو کو فرمایا کہ وہ دونو خوشی سے اسکو لڑکا دیدو وہ دونو بہی غالب ہوئے یعنے یہ بات قبول نہ کی تو فرمایا تم شریک ہو جہگڑا کرنیوالے مین تمہارے درمیان قرعہ ڈالتا ہون پہر جسکے نام قرعہ نکلے لڑکا اسکا ہوگا اور اسپر دونو تہائی دیت اُس کے دونو ساتھیون کیواسطے واجب ہوگی پہر انکے درمیان قرعہ ڈالا سو جسکے نام قرعہ نکلا اسکے لیے لڑکا ٹہیرایا تو حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہنسنے لگے یہانتک کہ آپکے اگلے دانت ظاہر ہوئے ابوداؤد و نسائی اسکے راوی ہین۔ تشاکس اختلاف اور افتراق کو کہتے ہین۔

(٨) **وعن** ابی ہریرة رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من تولی قوما بغیر اذن موالیه

والنسائی ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے کہ جب لعان کی آیت اتری تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ جو عورت
داخل کرے اپنی قوم مین جو نہین ہے اُن مین سے تو نہین وہ اللہ سے کسی چیز مین یعنی اسکے دین اور رحمت مین اور خدا اسکو
بہشت مین ہرگز داخل نکریگا اور جو مرد اپنے لڑکے سے انکار کرے حالانکہ وہ جانتا ہو کہ یہہ لڑکا میرا ہے تو اللہ تعالی قیامت
کے دن اُس سے پردہ کرلیگا یعنے اسکو دیدار نہین ہوگا اور اسکو رسوا کریگا سب اگلے پچھلون کے سامنے ابو داؤد اور نسائی
اسکے راوی ہین ف غیر قوم کا لڑکا اپنی قوم مین داخل کرنے کا یہہ مطلب ہے کہ عورت غیر قوم کے مرد سے زنا کروالے پہر
اسکے لڑکا پیدا ہو اور کہے کہ یہہ میرے خاوند کا ہے۔

(۵) وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ قَضٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَنَّ كُلَّ مُسْتَلْحَقٍ اُسْتُلْحِقَ بَعْدَ أَبِيْهِ الَّذِيْ يُدْعٰى لَهٗ ادَّعَاهُ وَرَثَتُهٗ وَقَضٰى أَنَّ كُلَّ مَنْ كَانَ مِنْ أَمَةٍ يَمْلِكُهَا يَوْمَ أَصَابَهَا فَقَدْ لَحِقَ بِمَنِ اسْتَلْحَقَهٗ وَلَيْسَ لَهٗ مِمَّا قُسِمَ قَبْلَهٗ مِنَ الْمِيْرَاثِ شَيْءٌ وَمَا أَدْرَكَ مِنْ مِيْرَاثٍ لَمْ يُقْسَمْ فَلَهٗ نَصِيْبُهٗ وَلَا يَلْحَقُ إِذَا كَانَ أَبُوْهُ الَّذِيْ يُدْعٰى لَهٗ أَنْكَرَهٗ وَإِنْ كَانَ مِنْ أَمَةٍ لَمْ يَمْلِكْهَا أَوْ مِنْ حُرَّةٍ عَاهَرَ بِهَا فَإِنَّهٗ لَا يَلْحَقُ بِهٖ وَلَا يَرِثُهٗ وَإِنْ كَانَ الَّذِيْ يُدْعٰى لَهٗ هُوَ ادَّعَاهُ فَهُوَ وَلَدُ زِنْيَةٍ مِنْ حُرَّةٍ كَانَ أَوْ أَمَةٍ أَخْرَجَهٗ أَبُوْ دَاوُدَ وَقَالَ الْخَطَّابِيُّ هٰذِهِ أَحْكَامٌ وَقَعَتْ فِيْ أَوَّلِ زَمَانِ الشَّرِيْعَةِ وَفِيْ ظَاهِرِ لَفْظِ الْحَدِيْثِ تَعَقُّدٌ وَإِشْكَالٌ وَتَحْرِيْرُهٗ وَبَيَانُهٗ أَنَّ أَهْلَ الْجَاهِلِيَّةِ كَانَ لَهُمْ إِمَاءٌ يُبْغِيْنَ أَيْ يَزْنِيْنَ وَيُلِمُّ بِهِنَّ سَادَتُهُنَّ وَلَا يَجْتَنِبُوْهُنَّ فَإِذَا أَتَتْ وَاحِدَةٌ مِنْهُنَّ بِوَلَدٍ وَقَدْ وَطِئَهَا السَّيِّدُ وَغَيْرُهٗ بِالزِّنَا فَادَّعَاهُ فَحَكَمَ بِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ لِسَيِّدِهَا لِأَنَّهَا فِرَاشٌ كَالْحُرَّةِ وَنَفَاهُ عَنِ الزَّانِيْ فَإِنْ دُعِيَ لِلزَّانِيْ مُدَّةَ حَيٰوةِ السَّيِّدِ وَلَمْ يَدَّعِهِ السَّيِّدُ فِيْ حَيَاتِهٖ وَلَمْ يُنْكِرْهُ ثُمَّ ادَّعَاهُ وَرَثَتُهٗ مِنْ بَعْدِهٖ وَاسْتَلْحَقُوْهُ لَحِقَ بِهٖ وَلَا يَرِثُ آبَاءَهٗ وَلَا يُشَارِكُ إِخْوَتَهُ الَّذِيْنَ اسْتَلْحَقُوْهُ فِيْمَا اقْتَسَمُوْهُ مِنْ مِيْرَاثِ أَبِيْهِمْ قَبْلَ الْاِسْتِلْحَاقِ وَإِنْ أَدْرَكَ مِيْرَاثًا لَمْ يُقْسَمْ حَتّٰى ثَبَتَ نَسَبُهٗ بِالْاِسْتِلْحَاقِ شَرِكَهُمْ فِيْهِ أُسْوَةَ مَنْ يُسَاوِيْهِ فِي النَّسَبِ مِنْهُمْ وَإِنْ مَاتَ مِنْ إِخْوَتِهٖ أَحَدٌ وَلَمْ يُخَلِّفْ مَنْ يَحْجُبُهٗ مِنَ الْمِيْرَاثِ وَرِثَهٗ وَإِنْ أَنْكَرَ سَيِّدُ الْأَمَةِ الْحَمْلَ وَلَمْ يَدَّعُوْهُ فَإِنَّهٗ لَا يَلْحَقُ بِهٖ وَلَيْسَ لِوَرَثَتِهِ اسْتِلْحَاقُهٗ بَعْدَ مَوْتِهٖ

ترجمہ عمرو بن شعیب سے روایت ہے اُس نے روایت کی اپنے باپ سے اُس نے اپنے دادا سے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ
وسلم نے حکم کیا کہ ہر لڑکا کہ طلب کیا گیا ملنا اسکا وارثون مین بعد مرنے اپنے باپ دعائی جسکا بلایا جاتا ہے کہ وارثون
نے اسکے الحاق کا دعوی کیا ہو یعنی اسکو اپنے ساتھہ ملانا چاہا سو حضرت نے حکم کیا کہ جو لڑکا لونڈی سے ہو کہ جماع
کے دن اسکا مالک تہا تو ملگیا اُس سے جسنے اُس کو اپنے ساتھہ ملانا چاہا اور جو میراث اُس سے پہلے تقسیم ہو چکی ہو
اسمین سے اسکو کچہہ چیز نہین ملیگی اور جو میراث کہ تقسیم نہین ہوئی اُس سے اسکو حصہ ملیگا اور نہین ملایا جاویگا وارثون
مین جبکہ اُس کے باپ جسکا وہ بلایا جاتا ہے اُس سے انکار کر دیا ہو اگر وہ ہو لونڈی سے جسکا وہ مالک نہین یا آزاد عورت سے
جس سے اُس نے زنا کیا ہو تو وہ اُسکے ساتھہ نہین ملایا جاویگا۔ اور نہ وارث ہوگا اگرچہ اسکے باپ نے جسکا وہ بلایا جاتا ہے خود
اُسکا دعوی کیا ہو سو وہ ولد الحرام ہے آزاد عورت سے ہو یا لونڈی سے ابو داؤد اُس کے راوی ہین کہا خطابی نے کہ یہہ احکام
اسلام کے اول زمانے مین واقع ہوئے تہے اور حدیث کے ظاہر لفظ مین گرہ اور اشکال ہے اور تحریر اور اسکا بیان یون ہے
کہ کفر کے زمانے مین لوگون کے پاس لونڈیان تہین جو حرام کاری کیا کرتی تہین اور انکے مالک خود بہی اُن سے جماع
کیا کرتے تہے اور اُن سے پرہیز نہین کرتے تہے پہر جب ان مین سے کوئی بچہ جنتی اور حالانکہ مالک وغیرہ نے اس

اسکا مالک نہین ہوتا۔

# کِتَابُ اللَّهْوِ وَاللَّعِبِ

## کتاب ہے،
## کھیل کود کے بیان مین۔

(۱) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضقَالَ رَاٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ رَجُلًا یَتْبَعُ حَمَامَةً یَلْعَبُ بِهَا فَقَالَ شَیْطَانٌ یَتْبَعُ شَیْطَانَةً اَخْرَجَهُ اَبُوْدَاوٗدَ ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ایک مرد کو دیکھا کہ کبوتر کے پیچھے چلتا ہے اُسکے ساتھ کھیلتا ہے تو فرمایا یہ شیطان ہے شیطانی کے پیچھے چلتا ہے ابوداؤد اس کے راوی ہین **ف** معلوم ہوا کہ کبوتربازی شیطانی کام ہے۔

(۲) وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رض قَالَ نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَنِ التَّحْرِیْشِ بَیْنَ الْبَهَائِمِ اَخْرَجَهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ اَلتَّحْرِیْشُ بَیْنَ الْبَهَائِمِ اِغْرَاءُ بَعْضِهَا بِبَعْضٍ ترجمہ ابن عباس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے منع فرمایا ہے جانورون کے بھڑکانے سے ابوداؤد اور ترمذی اس کے راوی ہین اور تحریش جانورون کے درمیان بھڑکانا بعضون کا بعضون پر یعنے تاکہ آپس مین لڑین۔

(۳) وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تَتَّخِذُوْا شَیْئًا فِیْهِ الرُّوْحُ غَرَضًا اَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِیُّ وَالنَّسَائِیُّ اَلْغَرَضُ الَّذِیْ یُقْصَدُ رَمْیُهٗ بِالسِّهَامِ مِنْ قِرْطَاسٍ وَغَیْرِهٖ ترجمہ اور انہین سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ نہ ٹھیراؤ جاندار چیز کو نشانہ مسلم ترمذی نسائی اسکے راوی ہین۔ غرض وہ چیز ہے کہ کاغذ وغیرہ کو نشانہ ٹھیراکر تیر مارے جاوین **ف** معلوم کہ یہہ جو بعضے لوگ زندہ جانور کو نشانہ بناکر تیر وغیرہ مارتے ہین نہایت حرام ہے کمال بے رحمی ہے ہان البتہ شکار پر نشانہ لگانا درست ہے۔

(۴) وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ مَرَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَلٰی نَاسٍ یَرْمُوْنَ کَبْشًا بِالنَّبْلِ فَکَرِهَ ذٰلِكَ وَقَالَ لَا تُمَثِّلُوْا بِالْبَهَائِمِ اَخْرَجَهُ النَّسَائِیُّ۔ اَلتَّمْثِیْلُ بِالْحَیَوَانِ هُوَ التَّشْوِیْهُ کَالْجَدْعِ وَنَحْوِهٖ ترجمہ عبداللہ بن جعفر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم چند لوگون پر گذرے کہ دنبے کو باندھ کر تیر مارتے تھے تو حضرت نے اسکو برا جانا اور فرمایا کہ مثلہ کرو جانورون کو نسائی اُسکے راوی ہین۔ جانورون کو مثلہ کرنا یہ ہے کہ اُس کی ناک وغیرہ کاٹی جاوے۔

(۵) وَعَنِ الشَّرِیْدِ بْنِ سُوَیْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ قَتَلَ عُصْفُوْرًا عَبَثًا عَجَّ اِلَیْهِ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ یَقُوْلُ یَا رَبِّ اِنَّ فُلَانًا قَتَلَنِیْ عَبَثًا وَلَمْ یَقْتُلْنِیْ لِمَنْفَعَةٍ اَخْرَجَهُ النَّسَائِیُّ اَلْعَبَثُ اَللَّعِبُ ترجمہ شرید بن سوید سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ جو چڑیا کو عبث قتل کرے تو وہ قیامت کے دن خدا کے پاس اسکی فریاد کرے گی کہے گی اے میرے رب فلانے نے مجھکو عبث قتل کیا اسنے مجھ کو کسی فائدے کے واسطے قتل نہین کیا نسائی اسکو راوی ہین۔ عبث کھیل کو کہتے ہین۔

(۶) وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنْ یُقْتَلَ شَیْءٌ مِنَ الدَّوَابِّ صَبْرًا اَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ صَبْرُ الْحَیَوَانِ عَلَی الْقَتْلِ اِذَا نُصِبَ لِیُقْتَلَهٗ وَحَبَسَهٗ عَلَی الْقَتْلِ ترجمہ جابر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ

فعليه لعنة الله والملائكة لا يقبل الله منه صرفا ولا عدلا اخرجه مسلم وابو داود والعدل الفريضة او الفدية والصرف التنفل او التوبة ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو کسی قوم کو اپنا مالک ٹھہرائے بغیر اذن اپنے مالکوں کے تو اسپر اللہ کی اور فرشتوں کی لعنت ہے نہ اس سے نفل عبادت قبول ہوگی نہ فرض مسلم اسکے راوی ہیں عدل فرض یا فدیہ ہے اور صرف نفل یا توبہ۔

(۹) وعن عبد الحميد بن جعفر قال اخبرني ابي عن جدي رافع انه اسلم وابت امرأته ان تسلم وقالت ابنتي وهي فطيم وقال رافع ابنتي فقال لها صلى الله عليه وآله وسلم واقعدي ناحية واقعد الصبية بينهما ثم قال ادعواها فمالت الصبية الى امها فقال صلى الله عليه وسلم اللهم اهدها فمالت الى ابيها فاخذها اخرجه ابو داود والنسائي وعنده ابن بدل البنت ترجمہ عبد الحمید بن جعفر سے روایت ہے کہا خبر دی مجھکو میرے باپ نے اپنے دادا رافع سے کہ وہ مسلمان ہوا اور اسکی عورت نے مسلمان ہونے سے انکار کیا اور کہا اسنے کہ بیٹی میری ہے اور حالانکہ وہ دودھ چھٹنے والی تھی اور کہا رافع نے بیٹی میری ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عورت سے فرمایا کہ الگ ہو بیٹھ اور لڑکی کو دونوں کے درمیان بٹھلایا پھر فرمایا کہ دونوں اسکو بلاؤ تو لڑکی اپنی ماں کی طرف جھکی تو حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا الٰہی اسکو ہدایت کر پھر وہ اپنے باپ کی طرف جھکی تو اس نے اسکو لے لیا ابو داود و نسائی اسکے راوی ہیں اور اسکے نزدیک ابن ہے بدلے بنت کے۔

# كتاب اللقط

## کتاب
## گری پڑے لڑکے بیان میں

(۱) عن سنين ابي جميلة انه وجد منبوذا في عهد عمر فجاء به عمر قال فلما رآني قال عسى الغوير ابؤسا ما حملك على اخذ هذه النسمة قلت وجدتها ضائعة فاخذتها [illegible] فقال عريفي يا امير المؤمنين انه رجل صالح فقال عمر اكذلك قال نعم فقال اذهب به فهو حر ولنا ولاؤه وعلينا نفقته اخرجه مالك زاد رزين وولاؤه للمسلمين يرثونه ويعقلون عنه اخرجه البخاري في ترجمة باب المنبوذ الطفل الذي تلقيه امه عند الولادة في الارض لا يعرف ابواه ومعنى قوله عسى الغوير ابؤسا ان عسى باطن امرك رديا لانه اتهمه ان يكون صاحبه ترجمہ سنین ابی جمیلہ سے روایت ہے کہ اس نے عمر فاروق کے زمانے میں ایک لڑکا گرا ہوا پایا پھر وہ عمر کے پاس آیا کہا جب عمر نے مجھکو دیکھا تو فرمایا شاید تیری نیت بگڑی ہے تو نے کیوں اس جان کو پکڑا میں نے کہا کہ میں نے اسکو ضائع ہوتے پایا تو میں نے پکڑ لیا اور گویا کہ عمر نے مجھکو تہمت کی کہ شاید تو اسکو غلام بنایا چاہتا ہے تو ہمارے چودہری نے کہا کہ اے سردار مسلمانوں کے مقرر یہ نیک مرد ہے عمر نے کہا کیا اسیطرح ہے اسنے کہا ہاں فرمایا سو لیجا اسکو کہ یہ آزاد ہے اور اسکا خرچ ہمارے ذمہ ہے مالک اسکے راوی ہیں اور زیادہ کیا ہے رزین نے اتنا کہ اسکی وراثت کا حق مسلمانوں کے واسطے ہے وہ اسکے وارث ہونگے اور اسکی طرف سے دیت دینگے روایت کی ہے یہ حدیث بخاری نے ترجمہ باب میں منبوذ وہ لڑکا ہے کہ اسکی ماں اسکو جننے کی وقت زمین پر ڈالے اسکے ماں باپ معلوم نہوں اور عسی الغویر ابوسا کے معنے ہیں کہ شاید باطن میں تیری نیت خراب ہے اسواسطے کہ عمر نے اسکو تہمت دی کہ ہو سا نہی اسکا۔ ف معلوم ہوا کہ جو گرا ہوا لڑکا پاوے تو وہ

اسکا مالک نہین ہوتا۔

# کتاب اللھو واللعب

## کتاب ہے

## کھیل کود کے بیان مین۔

(۱) عن ابی ہریرۃ قال رای رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رجلاً یتبع حمامۃ یلعب بہا فقال شیطان یتبع شیطانۃ اخرجہ ابوداؤد ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک مرد کو دیکھا کہ کبوتر کے پیچھے چلتا ہے اسکے ساتھ کھیلتا ہے تو فرمایا یہ شیطان ہے شیطان کے پیچھے چلتا ہے ابوداؤد اس کے راوی ہین ف معلوم ہوا کہ کبوتر بازی شیطانی کام ہے۔

(۲) وعن ابن عباس قال نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عن التحریش بین البہائم اخرجہ ابوداؤد والترمذی التحریش بین البہائم اغراء بعضہا ببعض ترجمہ ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا ہے جانورون کے بھڑکانے سے ابوداؤد اور ترمذی اس کے راوی ہین اور تحریش جانورون کے درمیان بھڑکانا بعضون کا ہے بعضون سے یعنے تاکہ آپس مین لڑین۔

(۳) وعنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لا تتخذوا شیئاً فیہ الروح غرضاً اخرجہ مسلم والترمذی والنسائی الغرض الذی یقصد رمیہ بالسہام من قرطاس وغیرہ ترجمہ اورانہین سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ نہ ٹھیراو جاندار چیز کو نشانہ مسلم ترمذی نسائی اسکے راوی ہین۔ غرض وہ چیز ہے کہ کاغذ وغیرہ کو نشانہ ٹھیراکر تیر مارے جاوین ف معلوم کہ یہ جو بعضے لوگ زندہ جانور کو نشانہ بناکر تیر وغیرہ مارتے ہین نہایت حرام ہے کمال بے رحمی ہے ہان البتہ شکار پر نشانہ لگانا درست ہے۔

(۴) وعن عبد اللہ بن جعفر قال مر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم علی ناس یرمون کبشاً بالنبل فکرہ ذلک وقال لا تمثلوا بالبہائم اخرجہ النسائی۔ التمثیل بالحیوان ہو التشویہ کالجدع ونحوہ ترجمہ عبداللہ بن جعفر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چند لوگون پر گذرے کہ دنبے کو باندھ کر تیر مارتے تھے تو حضرت نے اسکو برا جانا اور فرمایا کہ نہ مثلہ کرو جانورون کو نسائی اسکے راوی ہین۔ جانورون کو مثلہ کرنا یہ ہے کہ اس کی ناک وغیرہ کاٹی جاوے۔

(۵) وعن الشرید بن سوید قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من قتل عصفوراً عبثاً عج الیہ یوم القیمۃ یقول یا رب ان فلاناً قتلنی عبثاً ولم یقتلنی لمنفعۃ اخرجہ النسائی العبث اللعب ترجمہ شرید بن سوید سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو چڑیا کو عبث قتل کرے تو وہ قیامت کے دن خدا کے پاس اسکی فریاد کریگی کہیگی اے میرے رب فلانے نے مجھکو عبث قتل کیا اسنے مجھ کو کسی فائدے کے واسطے قتل نہین کیا نسائی اسکے راوی ہین عبث کھیل کو کہتے ہین۔

(۶) وعن جابر قال نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان یقتل شیء من الدواب صبراً اخرجہ مسلم صبر الحیوان علی القتل اذا نصبہ لیقتلہ وحبسہ علی القتل ترجمہ جابرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی

فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلٰئِكَةِ لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ مِنْهُ صَرْفًا وَلَا عَدْلًا اَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَاَبُوْدَاؤُدَ اَلْعَدْلُ اَلْفَرِيْضَةُ اَوِالْفِدْيَةُ وَالصَّرْفُ النَّافِلَةُ اَوِالتَّوْبَةُ ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو کسی قوم کو اپنا مالک ٹھیرا لے بغیر اذن اپنے مالکون کے تو اسپر اللہ کی اور فرشتون کی لعنت ہے نہ اُس سے نفل عبادت قبول ہوگی نہ فرض مسلم اسکے راوی ہین عدل فرض یا فدیہ ہے اور صرف نفل یا توبہ۔

(۹) وَعَنْ عَبْدِ الْحَمِيْدِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ اَبِيْ عَنْ جَدِّيْ رَافِعٍ اَنَّهُ اَسْلَمَ وَاَبَتِ امْرَاَتُهُ اَنْ تُسْلِمَ وَقَالَتْ بِنْتِيْ وَهِيَ فَطِيْمٌ وَقَالَ رَافِعٌ اِبْنَتِيْ فَقَالَ لَهَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَاقْعُدِيْ فِيْ نَاحِيَةٍ وَاقْعُدِ الصَّبِيَّةَ بَيْنَهُمَا ثُمَّ قَالَ ادْعُوَاهَا فَمَالَتِ الصَّبِيَّةُ اِلٰى اُمِّهَا فَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ اهْدِهَا فَمَالَتْ اِلٰى اَبِيْهَا فَاَخَذَهَا اَخْرَجَهُ اَبُوْدَاؤُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَعِنْدَهُ اِبْنٌ بَدَلُ الْبِنْتِ ترجمہ عبدالحمید بن جعفر سے روایت ہے کہا خبر دی مجھکو میرے باپ نے اپنے دادا رافع سے کہ وہ مسلمان ہوا اور اسکی عورت نے مسلمان ہونے سے انکار کیا اور کہا اسنے بیٹی میری ہے اور حالانکہ وہ دودھ چھٹنے والی تھی اور کہا رافع نے بیٹی میری ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عورت سے فرمایا کہ الگ بیٹھ اور لڑکی کو دونون کے درمیان بٹھلایا پھر فرمایا کہ دونون اسکو بلاؤ تو لڑکی اپنی مان کی طرف جھکی تو حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا الٰہی اسکو ہدایت کر پھر وہ اپنے باپ کی طرف جھکی تو اُس نے اُسکو لے لیا ابوداؤد و نسائی اُس کے راوی ہین اور اُسکے نزدیک ابن ہے بدلے بنت کے۔

# کتاب اللقط

## کتاب ہے
## گری پڑے لڑکے بیان مین

(۱) عَنْ سُنَيْنٍ اَبِيْ جَمِيْلَةَ اَنَّهُ وَجَدَ مَنْبُوْذًا فِيْ عَهْدِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ فَجِئْتُ بِهٖ اِلٰى عُمَرَ فَقَالَ عَسَى الْغُوَيْرُ اَبْؤُسًا فَقَالَ مَا حَمَلَكَ عَلٰى اَخْذِ هٰذِهِ النَّسَمَةِ قُلْتُ وَجَدْتُهَا ضَائِعَةً فَاَخَذْتُهَا فَكَاَنَّهُ اتَّهَمَنِيْ فَقَالَ عَرِيْفِيْ يَا اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ اِنَّهُ رَجُلٌ صَالِحٌ فَقَالَ عُمَرُ اَكَذٰلِكَ قَالَ نَعَمْ فَقَالَ اذْهَبْ بِهٖ فَهُوَ حُرٌّ وَعَلَيْنَا نَفَقَتُهُ اَخْرَجَهُ مَالِكٌ وَزَادَ رَزِيْنٌ وَوَلَاؤُهُ لَكَ اَلَّذِيْنَ يَرِثُوْنَهُ وَيَعْقِلُوْنَ عَنْهُ اَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ فِيْ تَرْجَمَةِ بَابِ الْمَنْبُوْذِ الطِّفْلُ الَّذِيْ تُلْقِيْهِ اُمُّهُ عِنْدَ وِلَادَتِهٖ فِي الْاَرْضِ لَا يُعْرَفُ اَبَوَاهُ وَمَعْنٰى قَوْلِهٖ عَسَى الْغُوَيْرُ اَبْؤُسًا اَنْ يَكُوْنَ بَاطِنُ اَمْرِكَ رَدِيًّا لِاَنَّهُ اتَّهَمَهُ اَنْ يَكُوْنَ صَاحِبَ ترجمہ سنین ابی جمیلہ سے روایت ہے کہ اُس نے عمر فاروق کے زمانے مین ایک لڑکا گرا ہوا پایا وہ کہتے ہین پس آیا مین لیکر اُسکو تب عمر نے مجھکو دیکھا تو فرمایا شاید تیری نیت بگڑی ہے تو نے کیون اس جان کو پکڑا مینے کہا کہ مینے اسکو ضائع ہوتے پایا تو پکڑ لیا اور گویا کہ عمر نے مجھکو تہمت دی کہ شاید تو اُسکو غلام بنایا چاہتا ہے تو ہمارے چودھری نے کہا کہ اے سردار مسلمانون کے مقرر یہ نیک مرد ہے عمر نے کہا کیا اسیطرح ہے اُسنے کہا ہان فرمایا سو اسکو لیجا کہ یہ آزاد ہوا اور اسکا خرچ ہمارے ذمہ ہے مالک اسکے راوی ہین اور زیادہ کیا ہے رزین نے اتنا کہ اُس کی وراثت کا حق مسلمانون کے واسطے ہے وہی اسکے وارث ہونگے اور اسکی طرف سے دیت دینگے روایت کی ہے یہ حدیث بخاری نے ترجمہ باب مین منبوذ وہ لڑکا ہے کہ اسکی مان اُسکو جننے کے وقت زمین پر ڈالدے اسکے مان باپ معلوم نہون اور عسی الغویر ابوسا کے معنے ہین کہ شاید باطن مین تیری نیت خراب ہے اسواسطے کہ عمر نے اس کو تہمت دی کہ ہو سالہی اُسکا۔ ف معلوم ہوا کہ جو گرا ہوا لڑکا پاوے تھا وے وہ

سامنے عید کے دن کھیلنے لگے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھکو بلایا سو مین انپر جھانکتی تھی حضرت کے کندھے کے اوپر سے یہانتک کہ مین ہی نے پہلے پھر لی تھی۔

(۴) وعن انس قال لما قدم رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم المدینۃ لعبت الحبشۃ لقدومہ فرحا بذلک اخرجہ ابوداود ترجمہ انس سے روایت ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینے مین تشریف لائے تو حبشی لوگ آپکے آنے کی خوشی مین برچھیون سے کھیلتے تھے ابوداود اس کے راوی ہین **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ایسی کھیل کھیلنا اور اسکا دیکھنا جائز ہے اس واسطے کہ یہ جہاد کا وسیلہ ہے جیسے پھری گھوڑے کی کسرت ہے۔

# کتاب اللعن والسب

## کتاب ہے

### لعن اور گالی دینے کے بیان مین

(۱) عن ابن مسعود قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم لیس المؤمن بطعان ولا لعان ولا فاحش ولا بذی اخرجہ الترمذی الطعان الذی یطعن فی اعراض الناس ویقع فیہا ومنہ الطعن فی النسب وھو القدح فیہ والبذاء الفحش فی القول ترجمہ ابن مسعود سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ نہین ہے کامل مومن طعن کرنیوالا اور نہ لعنت کرنیوالا اور نہ فحش بکنے والا اور نہ زبان درازی کرنیوالا ترمذی اسکے راوی ہین طعان وہ ہے جو لوگون کی آبرو مین طعن کرے اور اس مین عیب دہرے اور اسی قسم سے ہے طعن کرنا نسب مین اور وہ اس مین اعتراض کرنا ہے اور بذا فحش بکنے کو کہتے ہین۔

(۲) وعن ابی الدرداء قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم لا یکون اللعانون شفعاء یوم القیامۃ ولا شھداء اخرجہ مسلم وابوداود ترجمہ ابودرداء سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ بہت لعنت کرنیوالے قیامت کے دن نہ سفارش کرنیوالون مین ہونگے نہ گواہ مسلم اور ابوداود اسکے راوی ہین۔ **ف** مسلمان پر لعنت کرنا نامے کہ کسی طرح درست نہین سو جن لوگون کی عادت پڑ گئی ہے لعنت کرنے کی انکی گواہی اور سفارش قیامت مین معتبر نہ ہوگی۔

(۳) وعن سمرۃ بن جندب قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم لا تلاعنوا بلعنۃ اللّٰہ ولا بغضب اللّٰہ ولا بالنار اخرجہ ابوداود والترمذی ترجمہ سمرہ بن جندب سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ نہ بددعا کرو آپسمین ساتھ لعنت خدا کے اور نہ بددعا کرو ساتھ غضب اللہ کے اور نہ ساتھ آگ کے ابوداود اور ترمذی اسکے راوی ہین **ف** یعنے آپسمین ایک دوسرے کو یون نہ کہو کہ تجھپر خدا کی لعنت یا اسکا غضب پڑے اور تو دوزخ مین جاوے۔

(۴) وعن ابی ھریرۃ قال قیل یا رسول اللّٰہ ادع اللّٰہ علی المشرکین والعنھم فقال انی انما بعثت رحمۃ ولم ابعث لعانا اخرجہ مسلم ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے کہا کسی نے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہا کہ یا حضرت مشرکون پر بددعا اور لعنت کیجئے تو آپنے فرمایا کہ مقرر مین تو صرف رحمت کے واسطے بھیجا گیا ہون اور مجھکو خدا نے اسواسطے نہین بھیجا کہ مین

